رخنہ ڈالا پہر غالب وہان کیا جواب دیگا یہان تو منشی جی کو سیف الحق جواب
دیتا ہی وہان مولانا غالب کی زبان جویاری دیگی وہ کہہ لینگی میرا جواب تو یہ ہے
کہ ہان منشی جی سچ کہتی ہین اوس محکمہ عالیہ مین مقدمات حقیقہ کی ایک کچہری ہوگی
اور اوس کچہری کی سررشتہ دار منشی سعادت علی ہونگی اپنی علاقہ کی دو عرضیان
پیش کرینگی ایک اسمان کی عرضی جسمین آسمان مدعی اور مجموع شعرا مدعی علیہ وجہہ استغاثہ
برا کہنا اور کجرفتار اور ستم شعار نام رکہنا دوسری عرضی محمد حسین دکنی کی جسمین دکنی
مدعے اور اسد اللہ خان مدعی علیہ خلاصئہ نالش ہتک حرمت بذریعہ اظہار عیوب
مخفے مدعی سو آسمان کی عرضی پر یکہی کیا حکم ہو دکنی کی دعوی کا فیصلہ جیسا کہ منشی جی
محرق قاطع برہان کی ۹۵ صفحہ اخیر مین لکہتی ہین یہ ہوگا کہ
اسد اللہ خان کے حسنات جامع برہان قاطع
کو ملینگے مگر وہان حیف و میل نہین ہی معاً
منشی جی کی حسنات حضرت غالب
کو دئی جائینگی للہ الشکر
و للہ الحمد
کہ

غالب بشکن
برابر رہا دکنی بجا منشی
دہرا گیا تعزمن تشاء و
بیدہ الملک وہو علی
کل شئی قدیر فقط
تم تم تم

کہ ہرگاہ این بیچارہ آہنگ نوشتن برہان قاطع کرد وآن مقدمہ جنون بود خو
بہ گلو میریخت و بہ بینی میدمید و بکف پا میمالید تا از رنج سودا میرست و لب از ہذیا
منشی جی نی محرق قاطع برہان کی ۹۰ صفحہ مین اس تحریر کو حضرت غالب کے عیوب و ذ
گنا ہے حال آنکہ جامع برہان قاطع کو مری ہوی کچھہ اوپر دو سو برس ہوئی اب
اپنی مجموعہ سقوات کی ۶۵ صفحہ مین جیسا کہ مین ۱۴ فایدہ مین لکھہ آیا ہون حضرت نجم الدو
دشمنون کو مجنون کہکر ایک طبیب حاذق سی استعلاج کا حکم دیتی ہین میرا اس مقام پر یہ سوال
کہ جامع برہان قاطع اہل دین مین نہ تہا عوام مسلمین اور رعایای دکن مین سی ایک آدمی تہ
اوسکی مرنی کی اوسکا برا کہنا عیب اور جرم ٹہرا اور ایک شخص زندہ اپنی شہر کا رہنی والا بقید
ہی کہ باہم شناسای اور سلام علیک بہی ہوگی اوسکو برا کہنا بلکہ کہنی سی گذر کر اوسکی غیبت مین
اپنی گہر مین بیٹہ کر حد سی زیادہ ناسزا باتین اوسکی واسطی لکہنی اور غیبت کے جرم کا مرتکب
ہونا کوف امر خیر اور ثواب کا کام ہی مردی کو برا کہنی والی کو ۹۴ صفحہ کی دوسری سطر
مین الغیبت اشد من الزنا سی ڈرانا حال آنکہ مردی کی برا کہنی کا نام عقلاً و نقلاً غیبت
نہین ہو سکتا اور خود غیبت کا بہ تقریر و تحریر ارتکاب کرنا یہ نہ اہل دین کا طریق نہ اہل عقل
کا منصب وہ طالب علم صاحب میری اس کلام سے یون مجیب ہوئی کہ ای سیاح
اس حرکت سی معلوم ہوتا ہی کہ منشی صاحب کو جناب مرزا صاحب سی محبت مفرط
ہی غیبت سی بدگوی مراد نہین بلکہ مقصود یہ ہی کہ شارع کی ارشاد کی موافق منشی جی کی حسنات
مرزا صاحب کو ملجائین مینی پوچہا کہ حضرت غالب کی طرف جنون کو منسوب کرنیکی
کیا وجہہ طالب علم صاحب ہنس پڑی اور کہا کہ یہ منشی جی کی عقل کا قصور لطیفہ ۲۰
خاتمہ مین جو منشی جی نی ایک غربیلہ کیا ہی اوسکی بہی داد دینی ضرور ہی فرماتی ہین
کہ قیامت کی دن محمد حسین دکنی جامع برہان قاطع اپنا منہہ نوچتا ہوا اور سر پر خاک ڈالتا ہوا میدان
رستخیز مین آئیگا اور فریاد کریگا کہ غالب نے دنیا مین میرا منہہ کالا کیا اور میری ناموس مین

کہ سودن پیسنا فرسودن گہسنا اطفال دبستان آمد نامہ مین یون ہی پڑہتی ہین سودن
صندل اور سرمہ اور غالیہ اور لخلخہ وغیرہ کی واسطے موضوع ہے قلم کے واسطی فرسودن
ہے نہ سودن خامہ فرسائی لکہتی ہین نہ خامہ سائی اوس دوست نی کہا کہ منشی جے نے
خفا ہو کر قلم کو سرمہ کی مانند پیس ڈالا ہوگا مین نی کہا کہ من کی خیر سود بہلا اسکی تو کوئی
وجہہ اور تاویل کرو سودم کی جگہہ سود کے کیا معنی اوس ظریف نی کہا کہ سودم مین
دُم کے صورت پائی جاتی ہے اور منشی جے بی دُم ہین من جو حرف متکلم کا ہی یہ
دُم کے ساتہہ آتا تو خدا نخواستہ منشی جے دُم دار نجاتی پہر مین نے اوس طالب علم
ظریف الطبع سے کہا کہ شاہ عباس ثانی بادشاہ ایران کے عہد مین حکیم شفائے
اصفہانی بڑا شیوا بیان اور ہمہ دان شاعر تہا مومن خان پیشخدمت دربار مین اور اوسمین عداوت
پیدا ہوئی حکیم شفائی نی اوسکی ہجوین لکہین ازانجملہ ایک ترکیب بند نے بڑی شہرت پائے
اور مقبول طبع خاص و عام ہوا پہلی بند کے دو شعر یہ ہین ع مومن ہلم بازی چملان
بکجا رفت * پا کاری صد در صد کرمان بکجا رفت * آن گاو دُم از سینہ بردن رستہ کہ میرد
حیدرت بدرخانہ یاران بکجا رفت * لواط و اوباش اصفہان ہر رہگذر مین دف و چنگ کے
ساتہہ اس ترکیب بند کو گاتے پہرتے تہے مومن خان سنکر خفا ہوتا تہا مگر اوس طائفہ
بی نام و ننگ سے کیا کہہ سکتا تہا ناچار اپنی گہر مین بیٹہہ رہا اور دروازہ بند کر لیا اوس
جماعت نی اوسکی در دولت پر شد و مد سی گانا بجانا شروع کیا پایان کار مومن خان
اپنی پیٹ مین چہری مار کر مر گیا مین ڈرتا ہون کہ منشی جے بہی اس لطائف کو دیکہکر
کہین اپنی کو ہلاک نکرین اوس بزرگ نی فرمایا میان داد خان یہ کام غیرت والونکا
ہے منشی جی کیطرف یہ احتمال بیجا ہے لطیفہ ۱۹ ایک جگہہ جامع برہان قاطع نے
اپنی کتاب مین خون خرس کے خاصیت لکہی ہے جناب مرزا اسد اللہ خان غالب اوسکی
عبارت کو قاطع برہان مین لکہکر یہ لکہتی ہین کہ آیا کس از غمخواران و بیمارداران وی نبود

اعلان حق ہوا ہی وہ بطریق مکافات بمثل منشی کے نگارش کے عیوب ظاہر کری
بعینہ یہ وہ بات ہی کہ ایک دابہ کسی آدمی کو لات ماری اور وہ آدمی غصہ مین آکر
اوس دابہ کی لات ماری جن مقام پر کہ فقیر سیف الحق نی منشی جی کی تحریر کی غلطی کا
اظہار کیا ہے وہ بہ اقتضای حقیقت جواب ہی ورنہ اونکی بی علمی اور فارسی زبان
سے اونکی ناآشنای ایسی نہین ہی کہ ابراز کی حاجت رکہتی ہو صفحہ ۲۷ پر ایک مضحکہ ہی
کہ اطفال دبستان نشین ہی اوسکو پڑہین تو منشی جی کے پیچہی تالیان بجاتی دوڑین
فرماتے ہین کہ زبان دری مین باس بمعنی قدیم مقابل حادث ہی جہوٹی کو خدا شرمای
موافق منشی جی کی ادعا کی لازم آتا ہے کہ ذات باری کو باستانی کہین اور یہ جو
منشیان بلاغت شعار کے عبارات مین کتب باستانی اور شاہان باستان
مرقوم ہے کتابون پر اور سلاطین پر حکم قدم جاری کرکے تعدد قدما کا اقرار کیا جائی
اور یہ جو بکتی ہین کہ نان و طعام کو باسی باعتبار بوی بد کہتی ہین بہلا پانی پر بہی یہی
حکم جاری کرینگے اور باسی پانی سے بدبو پانی مراد لینگی نہ منشی جی لوگونکو اپنی پر
نہ ہنساو باس ترجمہ ہی ماضی کا ماضی اور قدیم متحد المعنی نہین ہین اس مسئلہ کو
تم اونہین مولوی صاحب سی تحقیق کرلو جنکا تمنی ۲۴ صفحہ مین نام لکہا ہے لطیفہ ۱۸
ایکدن میرا ایک دوست ظریف طبع محرق قاطع برہان کو دیکہہ رہا تہا اور مین بہی
حاضر تہا صفحہ ۴۳ سطر ۱۶ مین لکہا دیکہا کہ مردم عوام جیم گفتن آغازیدہ ہم دونون متعجب
ہوئی کہ جمع کی خبر کا استعمال مفرد کی ساتہہ کیونکر درست ہوگا آغازید کی جگہہ آغازیدند
چاہئی تہا نون دال کہان گیا اگر منشی جی کو بہوک لگی تہی دال کہا جاتی نون کیا ہوا
اوس دوست نی کہا نون عربی مین مچہلی کو کہتی ہین بہلا یہ کیونکر ہوسکتا کہ منشی جی
ایسی غذای لذیذ چہوڑ دیتی اور او بای دال پر قناعت کرتے پہر صفحہ ۵۸ کی ۶ اور
۷ سطر مین یہ فقرہ نظر آیا کہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ من اینقدر قلم چرا سیہ حیرت ہوئی

ترکیب تو آپ نہیں جانتا اوس لغت اور اوس ترکیب کی موجودیت کا قایل نہیں ہوتا
جو بات اسکی احاطہ علمی سے باہر ہے وہ اسکے نزدیک معدوم ہے ایک فقرہ سب
فقرات سی زیادہ لطیف ہی فقیر اگرچہ اوسکی معنی نہیں سمجھا لیکن لطف اوٹھا رہا ہے
اوس نامی مرزا اسد اللہ غالب بہ پوشتن ولپشتن و پوشتہ ولپشتہ بیای فارسی
بدون نوشتہ مثل دیگر بان ہذ بانست اگر لفظ بان دیگر کے ساتھہ ربط رکھتا ہے
تو دیگر بان کے معنی کیا ہیں اور اگر بان ہذ بان جملہ مرکبہ ہی تو اوسکی معنی پوچھنی ہے
ضرور نہیں حاشیہ پر منشی جی لکھتی ہیں بان بہ تحتانی بوزن جان سخن نامربوط کہ انرا ہذیان
ہم خوانند بادی النظر میں بوزن جان کا لفظ اٹکتا ہے کہ آیا یہ چندی فارسی کا لغت ہے
یا سغدی فارسی کا برای حال اسکی اعراب کی کیا صورت ہی بعد خوض اور غور کے
قیاس کیا جاتا ہی کہ بان بوزن جان ہی کاپی لکھنی والا نون لکھنا بھول گیا اب یہان
سوال وارد ہوتا ہی کہ بان بوزن جان بمعنی ہذیان کس فرہنگ سے منقول ہے
مانا کہ ہمنی نہیں سنا لیکن وجود اس لفظ کا ہوگا جب اتنی مرحلی طی کیی سہو کاتب
اور وجود لفظ بمعنی ہذیان ان مقدمات کو تسلیم کر لیا تو اب ہم یہہ کہتی ہیں کہ الفاظ
مترادف بی واو عاطفہ نہین آیا کرتی غم والم لکھینگے غم الم نہ لکھینگے عیش وعشرت
لکھینگے عیش عشرت نہ لکھینگے منشی جی نی بان ہذیان بحذف حرف عطف کیا سمجھکر
لکھا **لطیفہ** اب منشی جی دفع اعتراضات سی فراغت کر کی خان **غالب** کے
عبارت پر اعتراض کر رہی ہین یہہ وہی بات ہی مہ نور میفشاند سگ بانگ میزند
کیا ان اعتراضات کی اصل ہو تو ہین اوسکا جواب دون منشی جی کی عبارت مین
کوئی فقرہ ایسا نہیں جسمین غلطی نہو اونکو ایک فصل جداگانہ مین کہا گویا منشی جی
کو ایک شخص عالم و فاضل سمجھا ہی مبتدا لکھا تو اور تساوی لازم آتا ہی جیسا کہ اوس
بزرگ نے نجم الدولہ بہادر کے تحریر پر خردہ گیری کی ہے جو حق شناس عمدہ کی

حضرت غالب کب لکھتے ہین کہ درست و بجا بلکہ لکھتے ہین کہ حاشا کہ صاحب دبستان
مذاہب پشتن کو بیای حطی لکھی کاتبوں کے غلط نویسی سے یہی دکنی کی تخطیہ ہای عدیدہ
ثابت ہونی سی یہ غصہ آیا کہ منشی جی کی عقل کا چراغ گل ہو گیا بات کچھہ بہی سمجھتی کچھہ
ہین پہر بعد اس دہرپت کی ایک ٹہرپے یہ گاتی ہین کہ صاحب تان قاطع رقم میزند
کہ پوزیدن بمعنی عذر آوردنست لو صاحب منشی جی کی تحریر تو بہری مفید مطلب ہے
فی التحقیقت پشتن بیای فارسی مصدر اور پوزد مضارع اور پوزدن مصدر مضارعی
اور پوزیدن مزید علیہ جیسی آوردن اور آوریدن پشتن بیای حطی سہو کتابت سے ہے
اور مستند سہو کاتب ہونا حماقت پہر اسی صفحہ مین منشی جی کا ماحصل تقریر یہ ہی کہ رشیدی نے
پوزش کو بمعنی عذر اور می پوزد کو بمعنی عذر میکند لکھا ہی پس از روی فرہنگ رشیدی سے
بہی پوزش و می پوزد کا وجود متحقق ہو گیا الله ری فقدان قوت عاقلہ اور انعدام قوت
منفعلہ کہ لکھتا ہی کہ پوزدن و پزدن کہین نظر نہین آیا کوئی پوچھی کہ دیکھہ دکنی ہی پوزیدن
بمعنے عذر آوردن لکھا ہی اور واقعی جب پوزیدن ہو تو پوزد کسکا مضارع ٹہرے
اور جب پوزد ہو تو می پوزد کہان سی آجای اصل مصدر پشتن اوسکی مضارع مین سی
پوزیدن پیدا ہوا پوزدن اوسکا مخفف جیسی پرداختن بالف اور پردختن بلا الف
یہ مدارج لکھہ کر ہم پوچھتی ہین کہ پوزیدن و پوزش کی منشی جی قایل ہین پس اب
یہ فرمائین کہ اگر پشتن بیای فارسی مضموم اصل مصدر نہین تو پوزد کسکا مضارع
اور پوزیدن کیونکر بنا جب منشی جی کی نزدیک پشتن بہ تحتانی صحیح ہی تو اوسمین سے
پیوزد اور پیوزش بہ تحتانی پیدا ہوگا نہ کہ پوزد اور پوزش بیای فارسی

**میاں نادان خان کیون اپنا دماغ خالی کرتا ہے منشی جی**

کیا جانین کہ مصدر اصلی کس درخت کو کہتی ہین اور مضارع کس پہل کا نام ہی اور مصدر
مضارعی کو تو سے ترکاری ہی تماشی کی بات ہی یہ پہر نا بالغ جس لغت یا جس

پر کرنہ منشی کو کہا جای نہ پیمبر کو اگر کسی فرہنگ والی نی لکھا تو وہ غلط فہم اگر کسی شاعر نے
لکھا تو وہ غلط گو صفحہ ۹ مین منشی سجے ایسا کچھہ لکھتی ہین جس سی معلوم ہو کہ ہرمزد جسکو
حضرت غالب اپنا استاد بتاتی ہین وہ وجود خارجی نہین رکھتا تھا ہان سچ ہے
وہ ایسا وجود خارجی نہین رکھتا تھا کہ ناصحی کے ساتھہ مترادف بالمعنی ہو ساسان پنجم
کے اولاد مین سی رہنی والا یزد کا ایک امیرزادہ جلیل القدر جسنی پچاس برس علمای
عرب و بغداد سی علوم عربیہ حاصل کیی اور طریقہ زردشتیہ چہوڑ کر دایرہ اسلام مین آیا
اور پہر ہندوستان مین تشریف لایا اور حضرت غالب سے ملا اور دو برس اونکا مہمان
رہا اسکو منشی سجے کس دلیل سی جہوٹ کہتی ہین نجم الدولہ جہوٹ نہ بولینگی مگر ہان
بموجب اس مصرع کے کہ کاذب ہمہ را بکیش خود پندارد * منشی جی جیسی آپ ہین
ویسا اور کو بہی سمجہتی ہین مخالفین مذہب اسلام اس طریق کو جہوٹا جانتی ہین اور وہ
از روی شمار لا تعد و لا تحصی ہین عیاذاً باللہ کیا اس اجماع سی مذہب اسلام باطل
ہو جاتا ہی منشی سجے ایک آدمی اور وہ بہی بہ اعتبار فقدان علم ادب نیم آدمی اگر آدمی
آدمی نے ایک امر ممکن کی وقوع کا انکار کیا تو انکی انکار سے کیا ہوتا ہے لطیفہ ۱۱
ے صفحہ مین حضرت غالب کے عبارت لکھکر منشی اوسکا مجیب ہوتا ہی عبارت یہہ ہے
الفوت در دبستان مذاہب ہنگام کہ نشستن بشتہ بہ تحتانی نوشتہ اند حاشا کہ رقم سنج دبستان مذاہب
کہ گران مایہ ایست بہ فحواے ضمیر زردشتیان آن طرف پارسیان دانا درین منطق خطا کند و
پشستن را بشستن بیای حطی نگارد اتفاق کار وان کاروان کاتبان است بر غلط نوشتن
نگرندگان مشاہد را شاہد گرفتند و ہمبرین جادہ رفتند اب یہان ایک نشاط انگیز بات
سنیی منشی سجے صفحہ ۱۷ کی ۸ سطر مین لکھتی ہین کہ مرزا اسد اللہ غالب نگارند کہ الفوت
در دبستان مذاہب ہنگام کہ نشستن و نشستہ بیای تحتانی درست و بجا یا رب یہہ احمق
نیم آدمی اور کذب منسوب کیا لکھتا ہے یہ وہی مثل ہے کہ من چہ میگویم و تنبور من چہ میگوید

جب اونکا ماخذ تباہ ہوگیا تو وہ اب سندک کو ٹہرائینگے جسمین یہ دو صفات ثبوتی جمع ہونگی یعنے حقیقت زبان فارسی سی آگہی اور انصاف کا ملکہ معہذا یہ دو صفتین سلبی بہی معاً موجود ہونگی یعنی مردہ پرست نہوگا اور حسد پیشہ نہوگا وہ تو غالب کے قدر جانیگا اور اس محقق مدقق کی قول کو مانیگا اور ایسی لوگ دنیا مین کم ہونگی پس اس صغری اور کبری کا نتیجہ یہ نکلا کہ حضرت غالب کے منافقین و منکرین ہزار در ہزار پیدا ہو جائینگی ہر چند اہل حق اونہین سمجہا ئینگی لیکن وہ انکار سے باز نہ آئینگی جہل مرکب کا علاج محال ہی علم عربی کی قوت سے فارسی دانی محض وہم و خیال ہی پہر منشی جی مخبط ۵ ہ صفحہ مین حضرت غالب کی طرف جنون کو منسوب کرکی ایک طبیب خاص سی رجوع کرنیکا حکم دیتا ہی کوئی اس تہی مغز سے پوچہی کہ حکیم کی نام کی قید کیا ضرور اسقدر لکہنا کافی تہا کہ غالب کو سودا ہوگیا ہی اطبا سی رجوع کریے فصد کہلوائی مسہل لیے ماء الجبن پئی اہل عقل پی اسکی کہین کہون سمجہ جائینگی کہ منشی جی بڑے ہین پاگل ہین صفحہ ما قبل یعنے صفحہ ۴ ہ سی آخر صفحہ ۵ ۶ تک جو صاحب بصیرت و بصیرت منشی جی کی عبارت کو بہ امعان نظر دیکہیگا اور مبتدا و خبر و شرط و جزا کی تباہی اور ربط و ایطلکی بہی دریافت کریگا کیونکر نہ کہیگا کہ یہ عبارت مجذوب کی بڑ یا پاگل کا غل ہی بازی دفع اعتراضات کی تقریر منشی جی نی تپ محرق مین تمام کی اب حضرت غالب کے عیوب شماری پر آمادہ ہوئی ہین ۔ تو کاری زمین را نکو ساختی کہ با آسمان نیز پرداختی لطیفہ ۵ جرگر اور وجر گر کی باب مین جو ۶ ہ صفحہ سی ۷ صفحہ کی پہلی سطر تک جو کچہہ منشی جی نی لکہا ہی عقل سلیم اسکو قبول نہین کرتی کہ جرگر ہمیر کو بہی کہین اور مطرب کو بہی کہین یہ بہی مثل خاور اور باختر کے متقدمین کے کلام مین آیا مگر متوسطین نی سوء ادب سمجہکر ترک کیا اور متاخرین کا اتفاق رہا ہی اسی پر ہاں واہ منشی جی جرگر کو کہین میر کا نظیر سمجہے ہو کہ سادات کو بہی میر کہتے ہین اور گندہی بہی میر کہلاتی ہین حضرت وجر قوی ہی اور وجر گر منغنے بطریق تنزل وجر گر ہمیر کو بہی کہلو

طعم ذائقہ وہم غوغا ست اولوالابصار پہلی حسن ترکیب الفاظ کا کیہین پہر معانی کے لون
پانے کا مزا چکہین سے ہی جسکو شورامہ وشورابہ مین تمیز ہو وہ متصدی فن تحریر ہوا
تحریر پہی مقابلہ اوسکی کہ جو آج انشا اور انشا کی مجموع فنون مین ایک آیت ہی آیات الہی
مین سی یعنی نواب معلی القاب نجم الدولہ دبیر الملک اسد اللہ خان بہادر نظام جنگ سلمہ اللہ
العلی العظیم یہان اس طالب علم سیاح سیف الحق کو میان جرات کی مخمس کا ایک
بند یاد آیا ہے بحسب مناسبت مقام لکھدیا جاتا ہی س دیا سلائی جو بیچی تہی یا کہ سر گنڈا
ہوی وہ صاحب لشکر بنا کی ایک جہنڈا × ہوا ہی باغ جہان سی ہو کیون نہ دل ٹہنڈا × کہ تینے
مرغی کا بچا کہٹکتی ہے انڈا × حضور بلبل بستان کرے نوا سنجی × حق تحقیق کہ یہ سب ہے
اوسی نسبت کا فیض ہی جو مین حضرت غالب کے جناب مین رکہتا ہون ادا کرتا ہون
اور امہ وشورامہ دو ورمزی ہین اہل پارس کی مختلف الاصول والاصوات جیسے
ہند مین ٹپا اور ٹہمری شورابہ وتلخابہ وخونابہ وزردابہ یہ ترکیبین اور ہین معنی مرقومہ جایہ
منشے جی نے اپنی کٹہری سی نکال کر لغات کو پہنا ئی لیکن صد حیف کہ لغات کی بدن پر
ٹہیک نہ آئی ۴۶ صفحہ کی ۱۶ سطر مین ایک مولوی صاحب کا نام لیکر کہتی ہین کہ اونہون نے
قاطع قاطع برہان مین خوب کچہہ لکہا ہے ۱۱۱۱ اب بہید کہلا منشی جی کو اپنی کتاب
کے تسمیہ مین مولوی صاحب کا تتبع منظور ہے قاطع قاطع برہان اور محرق
قاطع برہان مولوی جی نے قاطع برہان کو کاٹا منشے جی نے جلایا بہرحال منشے
جی کو مولوی جی کی ذکر سی اپنی کو اس مثل کا مصداق بنانا ہی کہ مین مرد نہین میرا بہائی
مردہی بات یہ ہی کہ فارسی دانان ہند محقق نہین ہین مقلد ہین اکثر تو قتیل بی سروپا کے
بجاری ہین اوسکی تالیفات کو انکہہ کی پتلی بنا ہی ہوی ہین جو بلند پرواز ہین وہ برہان قاطع
کو عرش المعرفت جانتی ہین اور اوسکی اقوال کو مانتی ہین پس جب کوئی محقق حق و باطل
کا ممیز ہوا اور دکنی کی اغلاط ظاہر کری تو وہ حضرات طیور آشیان گم کردہ کیون نہ چلائین

سے رزم بر رزم اختیار مکن * ہست ما را بخود ہزاران ہوس * فقیر سیف الحق کہتا ہے کہ فرہنگ لکھنی والون نی یہ شعر مصنف کی زبانی نہین سنا دوسرا شعر بہی قطعہ کا مرقوم نہین جو ہم قافیہ پر تصحیح اور تصدیق کی بنا رکہین شعرای عجم نی الفاظ مین تصرفات کیئی ہین مگر اوس تصرف کی واسطے قواعد قرار دیئی ہین ازانجملہ حرف ساکن کا متحرک اور متحرک کا ساکن کر دینا جیسا کہ کفن کو بسکون فا اور سلطت کو بحرکت ثانی لکہا ہی طالب اسلی علیہ الرحمہ سے چون شدش کار کفن و دفن بساز * خلق گشتند از فرارش باز * نظامی علیہ الرحمہ مخزن اسرار مین فرماتی ہین سے آب گر شتم لطف افزون کنہ * ان ہین کا بتن شعر کا قطعہ ہی فقیر نی دیکہا کہ سب حافظہ مین موجود نہین اور مین ہوس بسکون واو ہی مگر فتحہ ہای ہوز بدستور بحال و قرار رہا اور پرے کے دو شعرونمین فوس اور فردوس قافیہ ہی ہوس بروزن کوس ہرگز نہین اور اسی قبیل سی یہ مصرع سے در خانہ بجز شعلۂ آتیش ندارم کہ جامع فرہنگ جہانگیری سے اسکو تبا ہی فرشت مکسور و بای معروف سمجھکر تحتانے کو مشبع جانتا ہے اور آتش بروزن تابش کا مدعی ہی عیاذاً باللہ من سہو الافکار اس مصرع مین آتیش بہ مثناۃ تحتانی مفتوح ہی اور یہ مصرع استاد کی قطعہ کا ہی جسکے قوافی عیش وطیش و حبش ہین فرہنگ لکہنی والون نی اساتذہ کی کلام مین جو لغت پایا اوسکو جسطرح قیاس ہین آیا تلفظ مین لائی لسان عربی کی سی قواعد زبان فارسی مین کہان منضبط تہی جو ان قواعد کی مطابق لغات پر غور کرتے جو جسکو سوجہی وہ بات اوسنی ٹہرالی ۱۳ صفحہ مین جو منشی جی نی رقص میمون شروع کیا اوسکا مشاہدہ سخت نشاط انگیز ہی حاشیہ پر لکہتی ہین فروزہ بالضم بمعنی روشنی و نور اچہی میری منشی جی فروزہ بالضم تمکو کسنے بتلایا اور صفت کی معنے تمنی کیون ترک کیئی فروز صیغہ امر کا ہی بحذف الف افروختن کے مشتقات مین سی مابعد اوسکی ہای تحتی جیسی لرز اور لرزہ سوز و سوزہ پس فروزہ بفای مفتوح چاہئی نہ بفای مضموم یہان فامی مضموم مذموم ہی پہر اسی حاشیہ پر لکہتے ہین شعرا مسی

حضرت غالب کے عمر مشاہدہ کتب مین گزرے ہی اہہر شہر کا نام جاننا کونسے
بڑی بات ہی منشی جی اپنی قسمت کو پیٹین کہ انکی عقل ہیہے خدائی اونکو نہ دیے کہ بغیر
غیاث اللغات کی دیکہی جانتی کہ اہہر بروزن احمق کسی شہر کا نام ہی اور یہ ہی عقل کے
کوتاہی ہی کہ حضرت غالب اہہری کو باعتبار تفرقہ وزن نامانوس کہتی ہین اور منشی
اوجہلتا ہی کہ غالب اہہر کو نہین جانتا پسودن اور مسودن کا ذکر تقریباً اوپر لکہہ آیا ہون
مکرر لکہنی کی حاجت نہین ہی تپی اور کراسہ اور خنبور کا ذکر ہیے مجملاً آگیا ہی تفصیل کے
احتیاج نہین نسخ کی عربی ہوئی ہین کچہہ تامل نہین منشی جی اگر اسکو دکنی لغت ٹہراتے
تو کون مانتا غنیمت ہی کہ اونہون نے لکہا مگر دکنی نے جو جیم فارسی لکہا ہی اوسکو بہی
جائز رکہا اور خرج کہ بجیم عربی ہی اور زبان زد خلق بجیم فارسی ہی اوسکو اس جواز کا نظیر
ٹہرایا **سیف الحق** جیب ہی دیکہی صاحبان علم وعقل اسکو مانتی ہین یا نہین ای خاک پائے
حرف شناسان الف با تا دکن کے بنئی سے تمہارا رشتہ ناتا برہان دکان اور محرق
ہی کہاتا اس شعر کا صلہ دلوا دیجئی داتا ۵ زبی چون چہہ تاریک و ویرانہ انجیرہ
سراسر گردوی از موی بیچون سبزہ زنجیرہ **لطیفہ ۱۴** ہوس بتحتین سیکے بحث
جو تپ محرق کے ۱۱ صفحہ کی ۱۵ سطر مین مرقوم ہے اوسکی دیکہنی سی معلوم ہوگا کہ
جامع برہان لکہتا ہے ہوس با ثانی مجہول بروزن طوس بمعنی ہوا و ہوس باشد منشی
جی نی اس فقرہ کی نقل مین ایک صنعت صرف کی ہی یعنی بروزن طوس کا لفظ نقل
نہین کیا یہان ہمکو معلوم ہوا کہ منشی جی کی عقل اوس دکنی سی زیادہ ہی جو لفظ بمعنی
اور بی محل کا ذکر نہ کیا یعنی اپنی مرشد اور استاد کا عیب چہپایا بہر حال خان **غالب** کا
اعتراض یہ ہے کہ ہوزن غلط ہی طوس جو ایک پہلوان اور ایک شہر کا نام ہی بروزن
روس بواو معروف ہی دکنی نے بواو مجہول لکہہ کر جو بروزن طوس لکہا ہی یہ
اوسکا حمق ہے منشی جی دفع اعتراض مین ایک شعر ابن یمین کا بطریق سند لاتی ہین

اوسنی گلہری بوزن ابہری رکہا ہی دیوار پر سی اوترائی حیران ہون کہ اس بحث مین منشی جی کو کلام کرنی سی مقصود کیا تہا بات یہ ہی کہ دکنی ناقی نی گلہری کو ذیل لغات فارسی مین لکہا ہی مگر مسخ کر کی یعنی دراصل گلہری بکاف فارسی مکسور مشہور ہی اور برہان قاطع مین بکاف عربی مفتوح بوزن ابہری مسطور ہی حضرت غالب کو ہموزن پر نظر کر کی تحیر اور تردد ہوا کہ آیا ابہری بروزن انوری واشرفی ہی پس گلہری جو اکہری کی وزن پر تہی کاف عربی کی عجمی اور مفتوح ہوجانی سی گلہری بروزن سہرے ہوتی ہی یہ بروزن ابہری و انوری کیونکر ہوگئی اس راہ سی اونہون نی ہموزن کو نامانوس لکہا سچ ہی جب اس اسم کو دو واتحالی بلافصل واقع ہون تب ہموزن ابہری و انوری ہو غالب نی باعتبار نادرستی وزن ہموزن کو ناموزون کہا ورنہ کون فارسی دان ہوگا جو نہ جانتا ہوگا کہ ابہر بلاد ایران مین سی ایک شہر کا نام ہی ۵ صفحہ کی ۹ سطر مین منشی جی رقم فرماتی ہین ابہری را کہ مرزا اسد اللہ غالب لفظ نامانوس مینگارد فی الحقیقت نامانوس الیشان است ولاکن در ملک دکن وایران دران زمان چیزی را ضرور گفتہ باشند پہلی تو اس ظن کا لطف دیکہا چاہئی کہ اوس زمانی مین کسی چیز کو کہتی ہونگی پہر یہ تو دو شیر مارنیکا مقام ہی کہ در ملک دکن وایران الخ کوئی احمق ہوگا جو منشی جی کو احمق بتاتی گا کیا دکن اور ایران کی زبان ایک ہے پہر اسی صفحہ کی ۱۳ سطر مین لکہتی ہین پس از نگارش این سطور در غیاث اللغات نگریستم کہ ابہری بروزن احمدی منسوب بہ ابہر کہ شہریست قریب زنجان پہر اسی صفحہ کے ۱۵ سطر مین فرماتی ہین کہ مرزا اسد اللہ الغالب در آگرہ و دہلی بسر کرد زنجان و اصفہان کی دید کہ ابہر را مید ید یارب مگر معرفت اسماء بلاد اون بلاد کی دیکہنی پر موقوف ہی اس راہ سی معلوم ہوا کہ غیاث الدین رامپوری ہی موافق منشی جی کی عقیدی کی ابہر کو دیکہہ آیا ہی اگر کہینگے کہ کتب متداولہ مین دیکہکر لکہا ہی تو ہم کہتی ہین کہ حضور نہین کیا اون لکہنی والونہین جسکو پہلا ناقل کہئی وہ ابہر کو دیکہہ آیا ہو اسماء بلاد وجبال وعیون و آبار و قلاع وبحار مسموعات مین سی ہین سماعت کافی ہی مشاہدہ ضرور ہے نہین

نقب ٹہرایا اور منشی جی جو امیر خسرو کا دوسرا شعر ۵۳ صفحہ مین لکہتی ہین سے گر جد والاش
تر بہر کرم الخ یہان بہی والا مانند اعلی کی صفت ہی نہ تثنیہ اور اگر صفت افادہ معنی تثنیہ
کرتے ہو تو منشی سجے کو از روی والد ماجد ایک اور باپ والد حقیقی سے بڑا ہم پہنچانا ہوگا
اور یہ جو منشی سجے سنائی کا شعر ۵۴ صفحہ مین لکہکر کہتی ہین کہ غالب یہان بہی فرجد کی معنی
کرامت کہیگا مین کہتا ہون کہ فرجد بجیم مضموم بوزن ہرگل مخفف فرجود اور فرجود بمعنی
کرامت ہی بی شبہہ شک اگرچہ فقیر بسبب منشی جی کی غلط نویسی کی شعر کو درست نہین پڑہ
سکتا نقل کیئی دیتا ہون سے داشتہ فرجدش دہی روزی ؛ در سر این فضول دہقانے
پس اس شعر کی پیش مصرع مین اگر منشی جی فرجد بجیم مضموم پڑہتی ہین تو معارض کو ایک اور
دلیل اونکی حمق پر ہات آئی اور اگر فرجد کہتی ہین تو وہی جد امجد یعنی دادا پردادا اور یہ
جو فرماتے ہین کہ کرامت نام کنیز بود ہی ہی منشی جی بہول گیئی فراز کی بحث مین دیکہین
کہ حضرت گہر کا دروازہ بند کیئی بیٹہی تہی جب راجہ اندر کا اکہاڑا آسمان پر سی اگیا گہر مین
اوتر آیا تہا تو آپ نی اسی لونڈی کو فرمایا تہا کرامت جلد اوٹہہ اور دروازہ کہول سچ تو
یہ ہے کہ منشی سجے کا یہ کلام کتنا بلیغ ہی اسمین کیسا لطف ایہام ہی کرامت یعنی فلان نکروا
یہ بہی ہے اور دروازہ کہول یہ امر ہی ایہام یہ کہ بحذف حرف ندا کرامت کنیز کو پکارا ہی
خدا منشی جی کو سلامت رکہی ظرفا کے تو نور بصر اور راحت جان ہین کفانہ اور فکانہ
کی بحث مین کثرت امتلاسی منشی جی کا پیٹ اتنا پہولا کہ ساری جسم مین فقط پیٹ رہا اور
کچہہ نہین زندگی سے تہے جو مسعود کی شعر اور امیر خسرو کی شعر کی دو شدی خود اونکی نثر کے
ساتہہ جسکو رطوبت غلیظ کہا چاہئی اونکی منہہ کی رستی نکلے مادہ محتبس دفع ہوگیا ورنہ بڑی
قباحت ہوتی **لطیفہ ۱۴** صفحہ ۵۴ کی ۷ سطر مین منشی جی لکہتے ہین کہ ما ہم آفرین صید آفرین
حکیم محمد حسین دکنی تبریزی را میگوئیم و میگوئیم کیا خوب اردو اسکا یہی ہوا کہ ہم آفرین کہتا ہی
اور کہتا ہی لفظ ہندی لہجہ انگریزی اسی صفحہ مین نقال دکن کی پالی ہوئی گلہری جسکا نام

یعنے اجداد و در فارسی جمع نیا نویسند یعنی نیاگان پس یہ کلام مسکت اور قول فیصل ہے
نجم الدولہ کو آگی کچھہ لکھنا ضرور نہ تھا اور اگر کچھہ لکھا ہی تو بیجا نہین لکھا ہی منشی جی نے
صفحہ ۵۰ کی ۷ سطر سی صفحہ ۵۱ کے ۵ سطر تک برہان قاطع اور قاطع برہان کی عبارت لکے
ہی ہر چند حضرت **غالب کے** نگارش واجب التسلیم ہی باتفاق عقل و نقل لیکن منشی جے
سوچی کہ جب ہندی لوگ دادا کی باپ کو پردادا کہتی ہین تو فارسی مین چاہئی فرجد کہتی
ہون افسوس لکھکر اپنی اقوال لکھتی ہین سب کو کون نقل کری مگر ایک فقرہ بطریق مشتے
نمونہ خرواری لکھتا ہون یعنی منشی جی علم لغت مین خروار ہین اور یہ فقرہ مشہ ہی ہان
اگر مرزا اسد الغالب از روی اجتہاد زبان دانی بگمان خویش لفظ فر را عربی و لفظ جد را
فارسی قرار دادہ باشند جای خندیدنست فقیر **سیف الحق** کہتا ہی کہ اہل علم و عقل ارشاد
کرین کہ مولانا **غالب نے** فر کو عربی اور جد کو فارسی کہان قرار دیا ہی فقرہ اون کا اما
نگارشمین مرقوم اور سراسر عبارت اونکی تپ محرق کی ۱۵ صفحہ مین موجود ہی اوسمین سے
یہ مطلب نکلے تو مین گنہگار اور منشی جی رستگار اور یہ نہین تو منشی جی کا حسن ظن ہو گدا
ہے فحول علما مین سی اونکا حسن ظن کسیکو پسند نہ آئیگا اور یہہ جو منشی جی لکھتی ہین آن
بادشاہ سلطنت جد خود از پدر خود گرفتہ بود یہ سراسر خلاف قران السعدین اور منافی کتب
تواریخ ہی بعد سمجھنی مطالب قران السعدین کی اور دیکھنی کتب تواریخ کی ثابت ہو جائیگا کہ امیر خسرو
کا ممدوح تخت سلطنت دہلی پر اپنی دادا کی جگہہ بیٹھا تھا اور اوسکا باپ بلاد شرقیہ مین جداگانہ
سلطنت کرتا تھا اور یہ جو منشی لکھتی ہین کہ فرہنگ رشیدی والی نی فرجد بمعنی جد اعلے
لکھا ہی ہم کہتی ہین کہ یہ صفت ہی جد کی جیسے والد ماجد ایسا جد امجد خیر فارسی مین جد امجد
کے جگہہ فرجد لکھا حاشا کہ فرجد سی پردادا مراد ہو جیسی جد کی صفت امجد ویسا ہی اسے علے
نہ امجد مین تثنیہ ہی نہ اعلی مین اور یہ جو فقہا پردادا کو جد اعلی لکھتی ہین از روی مجاز ہے
حسب عربی اور فارسی مین پردادا کا کوئی اسم خاص نیا یا تب اوسکا جد اعلی اور مورث اعلے

بزبان خویش از بہر آن اسمی تراشیدند پس از آن کہ این قاعدہ را روا داشتہ باشیم بپرسیم
کہ از شش اسم صحیح کدام است جانتا ہون کہ منشی صاحب تو کیا خاک سمجھینگے مگر اہل علم کو آگاہ
کرتا ہون کہ روا داشتہ باشیم تو فرضا کی محل پر ہی اور یہ حریف کی الزام کی تاکید کی واسطے کہا
جاتا ہی سخت احمق ہی وہ شخص جو ایمن سی معنی تسلیم کی لیتی کا قصد کری فایدہ دوم
سکے عبارت جسکا منشی جی حوالہ دیتی ہین وہ یہ ہی جینود بہ اعراب مجہول بمعنی پل صراط ہیچ
لفظ آفرینی این گروہ بی شکوہ ست معنی اسکے یہ ہین کہ جینود اصطلاح پر کہ جسکی لفظونکی
اعراب معلوم نہین گھڑا ہوا اور بنایا ہوا اس گروہ بی شکوہ کا ہی اس گروہ کی ضمیر پارسیونکی
طرف راجع ہے پہر حضرت غالب لکہتی ہین کہ مولانا ہرمزد ثم عبد الصمد این راز با من
میگفت و بر فریب و نیرنگ پارسیان میخندید و نگارندہ دبستان مذاہب را یکی از انیان
میدانست معنی اسکی یہ ہین کہ عبد الصمد یہ بہید مجہسی کہتا تہا اور پارسیونکی مکاری پر ہنستا تہا
اور دبستان مذاہب کی مصنف کو منجملہ ان لوگونکی جانتا تہا اب اہل علم و فرہنگ خوض کرین
کہ ان دونون عبارتونمین سی یہ بات کہان نکلتی ہی کہ عبد الصمد نی اسد اللہ خان کو
سمجہایا کہ جینود بمعنی پل صراط ہی اور خان عالیشان نی مان لیا الفاظ مین سی طریقہ
استنباط معنے کا تو منشی جی کا آستاد یعنی وہ دکنی بہی نہین جانتا تہا بہلا اتنا تو سمجہے ہوتے کہ
اُستاد شاگرد کو لفظ بتاتی اور اعراب چہپا رکہی لاحول ولا قوۃ الا باللہ لطیفہ ۱۲
اب منشی جی زن حائضہ اور الف نون حالیہ کی پیچہی پڑے ہین فقیر اسکا جواب لطیفہ
سابقہ مین لکہ چکا ہے فرجد کی بحث مین کلام کیا جاتا ہی اور یہ بحث محرق کے
۱۵ صفحہ مین موجود ہی ابتدای کلام اس مبحث مین سیاح کیطرف سی یہ ہی منشی
جی کا مطاع برہان قاطع مین لکہتا ہی فرجد بوزن امجد پدر جد را گویند کہ پدر سیوم است
خواہ مادری باشد خواہ پدری حضرت غالب قاطع برہان مین رقم کرتے ہین در
عربی و فارسی از بہر پدر جد اسمی خاص معین نیست در عربی آنرو تراز جد صیغہ جمع نویسند

امور دینی مین مجتہدین کے قیاسات مین تامل رہتی ہین حال آنکہ وہ منقولات کا مقولہ ہی اور نقل کا مدار مجتہد وکلی قیاس کی مان لینی پر ٹھہرا ہی عقلا امور معقول مین اپنی تعقل کو کیون دخل نہ دین اور اپنی عقل وقیاس کو کیون بیکار چھوڑ دین تفصیلین حق ہین ہین ہم کیونکر نقائص متعددہ کو حق نا ہین مان اگر زردشت یومین سی کسینے فرہنگ لغات فارسی لکھی ہوتی یا ساسان پنجم سینے کوئی مجموعہ فراہم کیا ہوتا یا متاخرین مین آذر کیوان کی کوئی تحریر موجود ہوتی اور ہم اوسکو نہ مانتی اور وہان اپنی قیاس کو دوڑاتی تو عقل کے فتوی کی موافق کافر ہو جاتی کیا مزی کی بات ہی رودگی و فردوسی و عسجدی و دقیقے سے لیکر مولوی عبد الرحمن جامی تک کہ وہ منتہی المقدمین اور صاحب تصنیفات کثیرہ ہی اور پہر ظہوری و نظیری اور اونکے نظایر سے لیکر شیخ محمد علی حزین منتہی المتاخرین تک نہ کسینے کوئی فرہنگ لکھی نہ کسی نی کوئے قواعد فارسی کا رسالہ تصنیف کیا اہل ہند نی تین تین سو چار چار سو برس سی شغل فرہنگ نویسی اختیار کیا نہ زبان دان نہ سخنور اشعار شعرا کو ماخذ ٹہراکر مطابق اپنی قیاس کی اسناد کرنی لگی قیاس کمتر مطابق واقع بیشتر غلط مبلغ علم متفاوت افہام مختلف قیاس اور نقل اوپر تقلید پر مدار بی اصل دعوی کی حقیقت پر اصرار محقق کو حق بولنی کی وہ سزا ملتی ہی جو منصور کو انا الحق بولنی پر تعزیر ہوئی تہی قصہ مختصر مولانا غالب تو یہ پوچھتی ہین کہ ان اسمای ستیہ مین سی پل صراط کا کونسا اسم صحیح ہے اور یہ جو منشی ہنسی ۷۴ صفحہ کی ۱۵ سطر اور ۱۶ سطر مین لکھتا ہے یک لغت چنیود بجیم فارسی و تحتانی و نون و واو و دال بی نقطہ کہ در زبان ژند و پاژند نیز دران کتاب بود و بدانست مرزا اسد اللہ الغالب نیز درست بود از اینہا ن نمود اور پہر ۹ سطر مین رقم کرتا ہی کہ در فائدہ دوم بحوالہ قول ہرمزدم عبد الصمد آموزگار خویش کہ اشفاقی و الطافی داشت از روی فخر نگاشت کہ چنیود بہ اعراب مجہول بمعنی پل صراط است فقیر سیف الحق پہلی ہزار بار آیہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین پڑہتا ہی اور پہر مولانا غالب کے تنبیہ کرتا ہی اگر گفتہ آید کہ چون پارسیان کیش عرب گزیدند و نام صراط شنیدند

یہہ سب سلطنت محمود غزنوی مین دہ ماتہ رابعہ ہجریہ شروع ہوگیا تہا بزوی کار آئی کتب عربیہ
سی آداب شعر و عروض و قافیہ و میزان بحور اخذ کر کی زبان پارسی مین شعر کہنا اختیار کیا
وہ الفاظ مستحدث اکثر درج منظومات کرتی رہی چونکہ اون لغات کی واضع بطرف فرہنگ
لکہنے کی متوجہ ہوئی تہی جیسا جسنے سنا ویسا لکہدیا جیسا جسنے لکہا ہوا دیکہا ویسا سمجہہ لیا
الفاظ حقیقی فارسی قدیم مین بہی بحسب ضرورت یا ازراہ اظہار قدرت لفظاً و معنیاً تصرف
کیا جیسا کہ خاور بمعنی مغرب باختر بمعنی مشرق لکہا پہر شعرای عہد محمود غزنوی کی بعد بدعتین
اوتہہی گیئن اور الفاظ غریبہ موضوعہ ترک ہوتی گیئے یہان تک کہ جنبہ و جنیور فردوسی
و اسدی یا شاذ نادر اور شعرا کی کلام مین ایک آدہ جگہہ کی سوا کہین پایا نہین جاتا اور یہ جو
متاخرین مین فرزانہ بہرام وغیرہ تلامذہ آور کیوان نی اپنی نظم مین ان الفاظ کا استعمال
باصراط کا ذکر لکہا ہی یہ لوگ تو واضعین لغات کی اخلاف و اعقاب مین سی اور اپنی
اوسی عقیدہ زردشتیہ پر ثابت قدم تہے کیون نہ لکہتی کلام اُن علمای عجم مین ہے جو غلمای
اہل اسلام مین سے تہی اونہونی باختر اور خاور کا اضداد دین سی ہونا متروک اور لغات
موضوعہ حادث کا استعمال بالکل ترک کیا خاقانی اور ناصر خسرو علوی کی نظم مین کراسہ اور
پیچا کہین کہین نظر آتا ہی بعد انکی یہ لغات بالکل متروک ہوگیئی نظامی و سعدی و جامی اور
اونکی مابعد مجموع ناظمین اور ناثرین نی اسطرف منہہ نکیا رہی یہ فرہنگ لکہنی والے
نہ انکی پاس کوئی ماخذ نہ انکی ہات مین کوئی میزان اشعار قدما مین لغات دیکہہ دیکہہ کر
موافق محل و مقام وہ بہی محض ازروی قیاس معنی لکہتی گئی تین سو برسمین یعنی خلیفہ
ثالث کی عہد سی محمود غزنوی کے وقت تک نقل در نقل ہونی مین کیا کیا تصحیف و
تحریف واقع ہوگئی ہوگی اوس سی بڑہکر چہہ سو سات برسمین کیا صورت ہوگئی ہوگی فرہنگ
جہانگیری اور مثل اوسکی اور فرہنگین جنکی نام چُن چُن کر پوچہہ پوچہہ کر منشی **سعادت علی**
نے تیغ محرق مین لکہی ہین اونمین خبط در خبط و غلط در غلط کے سوا حسن تحقیق کہان محققین

کواکب بن جائینگے ظاہراً ہنود کے دہرم مین اور پارسیونکی کیش مین معاد کا
ہم نہج پر ہے تفاوت اگر ہی تو کمتر ہے منشی جے ان دقایق کو کیا جانین رو
علم وعقل سے طرف ہی دساتیر کے ۱۴ صحیفہ ہین کہ باوقات مختلفہ ۱۴ پیمبران پار
ہوئی ہین اونہین سی ساتوان یا اٹھوان صحیفہ زردشت پر نازل ہوا ہی اور عقید
یہہ ہی کہ کلام خدا اہل زمین کی زبان مین نہین ہوتا وہ آسمانی زبان ہی السنہ معتد
الگ ساسان پنجم کہ وہ اپنی کو خاتم پیمبران پارس ظاہر کرتا ہی اون صحیفونکا زبان
مترجم ہوا ہی نماز کے ارکان اور حبس نفس جو اونکی مذہب مین گزیدہ ترین عبادا
اوسکی قواعد کواکب ہفتگانہ کی پرستش کے رسوم باہم معاش کی قوانین میراث کی
ثواب وعقاب اخروی کی اخبار مفصل اور مشرح مضبوط اور مرقوم ہین فشار قبر اور پرسش
اور حشر اجساد اور میزان اور نامہ اعمال اور عبور پل کا کہین ذکر نہین صحیفہ موسومہ ز
یہہ ان نقوش سی سادہ ہی ہان بہشت ودوزخ کا ذکر ہی لیکن نہ اسطرح جیس
اہل اسلام مین ہی بلکہ لذایذ روحانی کو بہشت اور آلام روحانی کو دوزخ کہتی ہین ج
صحایف مین جو زردشت سی پہلی نازل ہوئی ہین اور زردشت کی صحیفے مین بہی پل کا
تو ژند مین کہ وہ ے صحیفونسی متاخر اور خود اٹھوان معہذا اور صحیفونسے مطالو
ژنیود اور پژند کہانسی آگیا پارس کی منافقون نی بعد استیلای عرب کیش اسلا
مذہب اختیار کیا زردشت کی عظمت کی اظہار مین معراج اور نظارہ خلد وسقر مع ا
جیسا عظمای اسلام سی سنا ہر شی کا ایک اسم وضع کرلیا اپنی اور گرا سہ اور ژنیود چنیود یہ
سوا ہی نماز کی گہڑے ہوئی ہین اور یہ صنعت عرب وعجم کی اختلاط کی تہوری دنون
بروی کار آئی چنانچہ خلیفہ ثانی کی خلافت مین ایک پارسی کی فتنہ انگیزی کتب س
مین مندرج ہی اب یہان غور کرنی چاہیئی کہ شعر فارسی کا چرچا مائۃ ثالثہ ہجریہ مین ہوا ہی
رودگی مداح امیر اسمعیل سامانی نے اوسی سنہ ۳۰۰ مین تہا عسجدی وعنصری ودقیقی وفردو

جم کو عزرائیل سمجھا دہر کو دانت کیونکر قرار دین اسکا بارے منشی جی نے جواب دیا جیسا کہ ۴۴ صفحہ
کی ۱۵ اور ۱ سطر مین لکھتے ہین ازین رو باور دارم کہ صاحب برہان قاطع این نوشتہ باشد کہ بہمنے
دہار عزرائیل گویند مردمان از تصحیف و تحریف دندان عزرائیل خوانند و نوشتند سیف الحق
غالب علیہ کہتا ہی کہ منشی جے تمہاری بہولے پن کی صدقے جاؤن دہار اور دندان مین تصحیف
نہ تجنیس کہان دہار کہان دندان معہذا یہہ سمجھو کہ صاحب برہان قاطع نے دہار عزرائیل لکھا
ہوگا یا نہین تو وہ بیچارہ الٹو بیچا تنگا دہار بہیئت ہندی ہی اور عزرائیل لغت سریانی یا عربی ہی مضاف
اور مضاف الیہ کیونکر جائز ہونگے ہم کہتی ہین کہ یہ ہی جائز سہی بہلا عزرائیل کے دہار کی کیا یعنی
عزرائیل ندی نہین نالا نہین چہری نہین استرہ نہین کہ اوسکی واسطے دہار ثابت کیجائے
دکنی صاحب نے دہار عزرائیل نہ لکہنگی یہ تمہارا سوء ظن ہے بہ نسبت اونکی اونہون نے اگر لکہا
ہوگا تو دہار بجای عزرائیل لکہا ہوگا منشی جے کی پریشان گوئی اور بیہودہ سنجی مین خان
غالب کا مدعا فوت ہوا جاتا ہی وہ تو برہان قاطع کی معتقدین سے پوچہتی ہین کہ ہم جمدہر کو
جنب دہر کہین یا دندان عزرائیل سے کوئی اسکا جواب دو صاحب جو سائل ہو نکا ثواب لو صاحب
سائل کو بصیغہ جمع بنائے اس واسطے لکہا ہی کہ مین بہی اس سوال مین حضرت غالب کا ہمزبان
ہون بلکہ ایک اور بات پوچہتا ہون کہ برہان قاطع مجموعہ ہی لغات فارسی و عربی کا اوسمین
ہندی الاصل لغت کی اندراج کی کیا وجہ لطیفہ ۱۱ منشی جی ۴۴ صفحہ مین پل صراط کی
بحث مین لغزشہای پی در پی کی سبب پل کی ادہر جا رہی خدا کرے بہشت مین گری ہون
دعا دینے کی لیے کہا جاتا ہی کہ نجم الدولہ نے قاطع برہان مطبوعہ کی ۱۳ صفحہ مین جو اسکا ذکر لکہا ہے
تو یہ لکہا ہی کہ اہل اسلام کی سوا کسی اور مذہب و ملت مین پل صراط کا ہونا ثابت نہین جیسا کہ عیسائیون
اور موسائیون اور ہنود مین کہین عالم آخرت مین پل کی وجود کا پتا نہین ہر فریق مین معاد کی
صورت جدا گانہ ہی پارسیون کی کیش مین تناسخ بشتر ہے بحسب درجات خیر و شر نیکوکار گل و گلزار اچھی
صورت پائینگے اور بدکارونکو بری صورت ملیگی نفوس کاملہ آواگون سے چہوٹ جائینگے

آئی ہین یہان اتنی ہی پرسش ہی کہ اسد اللہ غالب کہ رہبری چنین میکند بہ کہ رہبری کہان کی ہوئی سیف الحق
وہ کنندہ نازاش تیری سوال مختصر کو کیا سمجہیگا واضح کہہ اور کہول کر کہا حضرت منشی صاحب
بہ کدام رہبری کی جگہہ ہے کہ رہبری موافق کس فرہنگ کی ہی مگر ہالت فرہنگ نگاران پریشان مقال
نے کئی قسم کی فارسی زبانین قرار دی ہین اونمین ایک قسم کا نام سغدی ہی چونکہ سغدی زبانین
بہی کدام کی محل پر نزاکت نہین لاتی ہمنی منشی جی کی فارسی کو چغدی ٹہرایا عقلا سمجہہ گئی ہونگی
کہ ہمنی اونکو کیا بنایا صاحبان بصیرت سی التماس ہی کہ محرق ۲۴ صفحہ سی ۲۷ سطر تک ملاحظہ
فرمائین او منشی جی کی چغدی فارسی کا خط اوٹہائین برسان اور بریروشان کی بحث مین کلام
کرنا سفاہت اور حماقت ہی ۷ این است جوابش کہ جوابش ندہم لطیفہ ۹ بسمل کے
بحث جو ۲۸ صفحہ کی ۱۴ سطر سی شروع ہوئی ہی اوس نگارش کو جو دانشمند سراسر دیکہیگا بہت
خوش ہوگا نجم الدولہ بہادر غالب کے عبارت منشی جے نی سراسر لکہی ہی سبحان اللہ کتنی بلیغ اور
باوجود بلاغت کی کسقدر ظرافت آمیز و ذوق انگیز ہے پہر ۲۹ صفحہ کی ۱۵ سطر سی ۳۰ صفحہ کی ۱۲ سطر
تک منشی جے کی چغدی زبان کی تقریر بہ پیرایہ تحریر لایق دیکہنی کی ہی بالجملہ حضرت غالب
فرماتی ہین ذبح از برای جاندار انست نہ از برای اشیا منشی جی ثابت کرتی ہین اشیا کی واسطے
حکم ذبح اور ان دو آیتون کو اپنی ادعای بیجے کا برہان قاطع قرار دیتی ہین وجعلنا من الماء
کل شی حی وان اللہ علی کل شی قدیر واقعی کلام الٰہی برہان قاطع ہی مگر قاطع ہی کفر کا قاطع ہی
کذب کا قاطع ہی کافر کی عنق کا قاطع ہی کاذب کی انف کا جعلنا من الماء کل شی حی وان اللہ
علے کل شی قدیر ان دونون آیتون مین سی شی کا تحت حکم ذبح آنا کہان ثابت ہوتا ہی قصہ مختصر
دکنی کا وہ کلمہ کہ ہر چیز کہ انرا ذبح کردہ باشند غلط محض و محض غلط ہی یہ کلام قابل طعن اور اس
کلام کا متکلم اور اوسکا معاون سزاوار لعن تندو بدال بی نقطہ و تندو بدال نقطہ دار کی بحث مین تو
فیل مگلو سی و کنے کا چرکنا ہی یہی کہتا ہی کہ کرم حمام کو کہتی ہین یہہ تو قول ضارب سیف قاطع کا ہی
پس منشی بیچارہ مجیب کیا خاک ہوا جامع برہان قاطع جو تیر سیکے نام تندو اور تندہ لکہتا ہی وہ تو

